۸۶/۹۲ھ

بحمدہٖ تعالیٰ

# اَربعینِ شدّت

مصنف

حضرت علامہ مولانا مفتی الشاہ **ابوالظفر محب الرضا محمد محبوب علی خاں** صاحب قبلہ قادری رضوی مجددی

تخریج احادیث و آثار
(حضرت مفتی) محمد عبدالرحمٰن قادری
صدر شعبۂ افتاء الجامعۃ الحشمتیہ

ترتیب جدید و تقدیم
(نبیرۂ مظہر اعلیٰ حضرت مولانا) محمد فاران رضا خاں حشمتی


ناشر

مکتبۂ حشمتیہ

الجامعۃ الحشمتیہ، مشاہد نگر ماہم ضلع گونڈہ (یو، پی)

۷۸۶/۹۲

بحمدہٖ تعالیٰ

یہ نہایت اہم ونافع فتویٰ مبارکہ جس میں ایک سو احادیث وآثار سے اس بات کا واضح بیان ہے کہ اللہ تعالیٰ کے دوستوں سے اُلفت ومحبت کرنا اور اللہ تعالیٰ کے دشمنوں سے نفرت وعداوت رکھنا غلامانِ مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم کی سچی پہچان اور دیوبندیوں مودودیوں وجملہ فرقہائے باطلہ کو دنداں شکن جواب دیا گیا ہے۔

مسمیٰ بنام تاریخی

# اربعین شدت

۱۳ ھ ۵۷

لقب تاریخی

## مائۃ حدیث نبوی فی شدت علیٰ عدو النبوی

۱۳ ھ ۵۹

مصنف

غازئ اہل سنت، محبوب ملت

حضرت علامہ مولٰینا مفتی الشاہ ابوالظفر محبّ الرضا محمد محبوب علی خاں صاحب قبلہ قادری رضوی مجددی

قدس سرہٗ العزیز

ترتیبِ جدید وتقدیم

(نبیرۂ مظہر اعلیٰ حضرت) محمد فاران رضا خاں حشمتی

تخریج احادیث وآثار

(مولٰینا) محمد عبدالرحمٰن قادری

ناشر

مکتبۂ حشمتیہ

الجامعۃ الحشمتیہ، مشاہد نگر ماہم ضلع گونڈہ (یو، پی)

بفیضانِ کرم

جانشین سرکار مظہر اعلیٰ حضرت وارث علوم حضور شیر بیشۂ اہل سنت حضرت علامہ مولانا مفتی قاری الحاج الشاہ ابوالمظفر محمد مشاہد رضا خاں صاحب قبلہ قادری برکاتی رضوی حشمتی علیہ الرحمۃ والرضوان

نام کتاب ________ اربعین شدت

مصنف ____ غازیٔ ملت حضرت مولانا مفتی الشاہ ابولظفر محمد محبوب علی خاں صاحب قبلہ قادری رضوی مجددی

ترتیبِ جدید وتقدیم ____ (نبیرۂ مظہر اعلیٰ حضرت) محمد فاران رضا خاں حشمتی

تخریج ________ (مولانا) عبدالرحمٰن قادری

تصحیح ________ حضرت مفتی نقیب الرحمٰن صاحب مرکزی

کمپوزنگ ____ محمد نجم الرضا حشمتی، نجم گرافکس حشمت نگر پیلی بھیت

بار ششم ________ ماہ محرم الحرام ۱۴۳۷ھ نومبر ۲۰۱۵ء

ملنے کے پتے

9368173692,9760468846,

جامعہ اہل سنت دارالعلوم حشمت الرضا حشمت نگر پیلی بھیت شریف

جامعہ اہل سنت دارالعلوم حشمت الرضا کرنیل گنج کانپور

الجامعۃ الحشمتیہ مشاہد نگر پر اماہم ضلع گونڈہ

دارالعلوم رضائے خواجہ اجمیر شریف راجستھان

الحاج احمد عمر ڈوسا فاؤنڈیشن، حشمتی جامع مسجد منیش مارکیٹ ممبئی

# ........پھر یہ ہوا کہ تیورِ شدت بدل گیا

تاریخ اسلام کو غائرالنظری سے مطالعہ کرنے کے بعد روز روشن کی طرح یہ بات عیاں ہو جاتی ہے کہ باغیانِ اسلام نے جب بھی آلاتِ شیطانی سے شبیہہ اسلام کو مسخ کرنے کی ناپاک و ناکام کوشش کی ہے تب سیفٌ من سیوف اللہ کے مصداق کوئی نہ کوئی بندۂ خدا شاتمانِ اسلام کی گردنوں پر رعد و برق بن کر گرجتا، کڑکتا رہا ہے۔

تخمِ نجد وہابیت، دیوبندیت، غیر مقلدیت وغیرہم سے اس دورِ پرُ آشوب میں کون نا آشنا ہے۔ یوں تو اِن شاتمانِ نبی کارد بہت سے علمائے اہل سنت نے فرمایا، مگر بالاستیعاب اُن فرقہائے باطلہ کارداوران کے ناپاک چہروں سے عبادات وریاضات کا پردہ ہٹا کر ان کا حقیقی رُخ، رُخِ ابلیس عوامِ اہل سنت کے سامنے پیش کرنے میں مجددِ اعظم دین وملت آیتٌ من آیات اللہ، معجزۃ من معجزاتِ رسول اللہ سرکار اعلیٰ حضرت فاضلِ بریلوی قدس سرہٗ القوی کی ذاتِ بابرکت نمایاں نظر آتی ہے۔ یہی سبب ہے کہ ان فرقہائے باطلہ کے سبّ وشتم، تشنیع وطعن کا دائرہ آپ اور آپ کے خلفاء کے گرد گھومتا رہا ہے۔

یہ بھی ایک حقیقتِ مسلمہ ہے کہ جب بھی کسی فرقہٗ باطلہ کا تحریراً یا تقریراً رد کیا گیا تو سامعین وقارئین میں تین گروہ ہوئے۔ کچھ نے بالکلیہ پسند کرتے

ہوئے عمل کیا تو کچھ نے بالکلیہ انکار کرتے ہوئے بے دخل کیا وہیں تیسرے نے دورنگی اپناتے ہوئے نہ تو عمل کیا نہ بالکلیہ بے دخل کیا بلکہ صیغۂ رد کے اسمِ فاعل ومفعول دونوں کی تصحیح کرتے ہوئے کچھ یوں کہنا شروع کیا کہ...... بات تو غلط ہے مگر ردایسا نہیں کرنا چاہیے، یہ نہیں کہنا چاہیے، وہ نہیں کہنا چاہیے۔اسی قسمِ ثالث کو صلح کُل سے موسوم کیا گیا۔

یوں تو ان نفاق صفت صلح کلیوں کا وجود ہر دور میں رہا ہے۔نبّاضانِ قوم نے انہیں افراد کو اعداء حقیقی سے زیادہ مہلک ومضر قرار دیا تو شعراء کی شاعری کا اچھا خاصہ حصہ اسی موضوع کی نذر رہوا، مگر جب مذہب ومسلک میں بھی ان افراد نے اندازِ صلح کلیت اختیار کیا پھر تو یہ کچھ زیادہ ہی مہلک ومضر ثابت ہوئے۔شیطان ملعون اغوائے نفوسِ انسانی کے لئے کیا کم تھا جو نوع انسانی میں بھی شیاطین نظر آنے لگے۔غضب تو اس وقت ہوا جب بظاہر لبادہ علم وعمل اوڑھ کر صلحکلیت کی اُلٹی چھری سے مذہب ومسلک کو ذبح کرنے کی کوشش کی گئی پھر تو محبانِ قوم وملت نے بلاواسطہ اسی موضوع کو موضوعِ سخن بنایا۔یہی وجہ ہے کہ حضور شیر بیشۂ اہل سنت مظہر اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ نے کتابِ مستطاب ''تجانب اهل سنة عن اهل الفتنة ''میں ایک مستقل باب ''بابِ صلحکلیت'' کے نام سے موسوم فرمایا۔جس میں ہر قسمِ صلحکلیت کو مفصل بیان کرتے ہوئے ان کے ہر حیلۂ شیطانی کا خوب رد فرمایا۔ من شاء فلیراجعہٗ۔

مگر چونکہ شیطانِ ملعون بھی نت نئے بہانے تراش کر اپنی اولادوں کی تعلیم میں کوئی کسر باقی نہیں رکھتا لہٰذا وہی پرانے شکاری نیا جال یوں بچھاتے ہیں کہ:''ارے ہر وہابی

کو کافر تھوڑی کہہ سکتے ہیں'' ان کے اس جال کو مکڑی کے جال کی طرح ریزہ ریزہ کرتے ہوئے حضور پُر نور اعلیٰ حضرت قبلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں:

''اور اگر ایسے عقائد خود نہیں رکھتا مگر کبرائے وہابیہ یا مجتہدینِ روافض خذلہم اللہ تعالیٰ کے وہ عقائد رکھتے ہیں انہیں امام وپیشوا یا مسلمان ہی مانتا ہے تو بھی یقیناً اجماعاً خود کافر ہے کہ جس طرح ضروریاتِ دین کا انکار کفر ہے یونہی ان کے منکر کو کافر نہ جاننا بھی کفر ہے.........اور اگر اس سے بھی خالی ہے ایسے عقائد والوں کو اگر چہ اس کے پیشوایانِ طائفہ ہوں صاف صاف کافر مانتا ہے (اگر چہ بدمذہبوں سے اس کی توقع بہت ہی ضعیف اور تجربہ اس کے خلاف پر شاہد قوی ہے) تو اب تیسرا درجہ کفریاتِ لزومیہ کا آئے گا کہ ان کے طوائف ضالہ کہ عقائد باطلہ میں بکثرت ہیں......اور اگر کچھ نہ ہو تو تقلید ائمہ کو شرک اور مقلدین کو مشرک کہنا ان حضرات کا مشہور ومعروف عقیدۂ ضلالت ہے یوں ہی معاملات انبیاء واولیاء واموات واحیاء کے متعلق صدہا باتوں میں ادنیٰ، ادنیٰ بات ممنوع یا مکروہ بلکہ مباحات ومستحبات پر جا بجا حکم شرک لگا دینا خاص اصل الاصول وہابیت ہے جن سے ان کے دفاتر بھرے پڑے ہیں کیا یہ امور مخفی ومستور ہیں، کیا اُن کی کتابوں، زبانوں، رسالوں، بیانوں میں کچھ کمی کے ساتھ مذکور ہیں، کیا ہر سنی عالم وعامی اس سے آگاہ نہیں کہ وہ اپنے آپ موحد اور مسلمان کو معاذ اللہ

مشرک کہتے ہیں آج سے نہیں شروع سے ان کا خلاصہ اعتقاد یہی ہے کہ جو وہابی نہ ہو سب مشرک، ردالمختار میں اسی گروہِ وہابیہ کے بیان میں ہے:

اعتقدوا انھم ھم المسلمون وان من خالف

اعتقاد ھم مشرکون.......

پھر یہ عقائد باطلہ و مقالات زائغہ جب اُن حضرات کے اصول مذہب ہیں تو کسی وہابی صاحب کا اُن سے خالی ہونا کیونکر معقول؟ یہ ایسا ہوگا جس طرح کچھ روافض کو کہا جائے تبرا و تفضیل سے پاک ہیں، اور بالفرض تسلیم بھی کرلیں کہ کوئی وہابی صاحب کسی جگہ کسی مصلحت سے ان تمام عقائدِ مردودہ واقوالِ مطرودہ سے تحاشی بھی کریں بفرض غلط فی الواقع ان سے خالی ہوں تو یہ کیوں کر متصور کہ ان کے اگلے پچھلے، چھوٹے بڑے، مصنف، مؤلف، واعظ مکلب نجدی، دہلوی، بنگالی، بھوپالی وغیرہم جن کے کلام میں ان اباطیل کی تصریحات ہیں یہ صاحب ان سب کے کفر یا اقل درجہ لزوم کفر کا اقرار کریں۔ کیا دنیا میں کوئی وہابی ایسا نکلے گا کہ اپنے اگلے پچھلوں پیشواؤں ہم مذہبوں سب کے کفر و لزوم کفر کا مُقِر ہو۔ اور جتنے احکامِ باطلہ سے کتاب التوحید تقویۃ الایمان و صراط مستقیم و تنویر العینین و تصانیف بھوپالی و سورج گڑھی و بٹالوی وغیرہم میں مسلمانوں پر حکم شرک لگایا جو معاذ اللہ خدا و رسول و انبیاء و ملائکہ سب تک پہنچا ان سب

کو کفر کہہ دے حاشا للہ ہرگز نہیں، بلکہ قطعاً انہیں اچھا جانتے امام
و پیشوا صلحائے علماء مانتے اور ان کے کلمات واقوال کو بامعنی و مقبول
سمجھتے اور ان پر رضا رکھتے ہیں اور کفریات بکنا یا کفریات
پر راضی ہونا برا نہ جاننا ان کے لئے معنی صحیح ماننا سب
کا ایک حکم ہے..........تو دنیا کے پردے پر کوئی وہابی
ایسا نہ ہوگا جس پر فقہائے کرام کے ارشادات سے
کفر لازم نہ ہو"۔

(فتاویٰ رضویہ شریف ج ۱۱ ص ۳۷۸، ۳۸۱، ۳۸۲)

پرانچے اُڑا دیئے ہیں صلح کلیانِ زمانہ کے، اب اگر اس کے بعد بھی کوئی حیلہ وبہانہ باقی رہ گیا ہو تو پیش کرو۔ فأتوا برهانكم ان كنتم صادقين۔ صلح کلیوں کی Policy کے نشانے پر ہمیشہ اہلِ حق کا وہ طبقۂ خاص مرکوز رہا ہے جنھوں نے الحب في الله والبغض في الله کی راہِ نور و نجاح پر نہ جانے کتنے گم گشتگانِ راہ کو گامزن کر دیا۔ فرمانِ مصطفیٰ علیہ التحیۃ والثناء ستفترق اُمتی علیٰ ثلٰثة وسبعين فرقة کے پیشِ نظر جوں جوں فرقہائے ناریہ نمودار ہوتے رہے معدنِ صلحکلیت میں افرادِ صلح کل کی تعداد بھی روز افزوں ہوتی رہی۔ انہیں صلح کلیوں کے مونہوں پر حجارة من سجيل کی ضرباتِ قاہرہ کیلئے فقیر کے جدِ اصغر غازئ اہلِ سنت محبوب العلماء حضرت علامہ مفتی الشاہ محمد محبوب علی خاں صاحب قبلہ قدس سرہٗ نے "اربعینِ شدت" (۱۳۵۷ھ) تصنیف فرمائی، جس کی افادیت واہمیت کا اسی سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ آج علماء اس کتاب کو مقامِ استدلال میں پیش کر رہے ہیں۔

حضور محبوب ملت علیہ الرحمۃ والرضوان نے ابتدائی تعلیم اپنے برادرِ اکبر مظہر اعلیٰ حضرت حضور شیر بیشۂ اہلِ سنت قدس سرہٗ سے حاصل کی۔ جیسا کہ سوانح شیر بیشہ سنت میں خود فرماتے ہیں:

''میں نے بھی میزان، منشعب، صرفِ میر حضرت (یعنی حضور شیر بیشۂ اہلِ سنت) ہی سے پڑھیں''۔

(سوانح شیر بیشۂ سنت ص ۶۶/)

پھر مدرسہ حزب الاحناف لاہور سے فارغ التحصیل ہونے کے بعد ریاست پٹیالہ کے مفتی مقرر ہوئے۔ مسلمانانِ ریاست کے دینی ودنیوی تمام امور میں آپ ہی کے فتاویٰ کے مطابق کورٹ سے فیصلے صادر ہوتے۔ یہ حقوق ریاست کے راجہ کی جانب سے آپ کو دیئے گئے تھے۔ (سوانح شیر بیشہ سنت ص ۱۸/)

مگر افسوس کہ ہزار ہا مسائل پر مشتمل آپ کے فتاویٰ جات کا وہ علمی سرمایہ حوادثاتِ زمانہ کے نذر ہو کر نایاب ہو گیا۔ پھر بھی متعدد مقامات سے شدہ شدہ ملنے والے آپ کے فتووں کا مجموعہ انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد منظر عام پر ہوگا۔

تقسیمِ ہند کے ہوش رُبا واقعہ میں جہاں غیر منقسم ہندوستان کے اندر مصائب وآلام کے سیلاب نمودار ہوئے وہیں علمائے حق، سلوکِ حق میں بہت سے امتحانات سے نبرد آزما ہوئے۔ تو فوجِ رضویت کے اس عظیم سالار کو نیرنگِ تقدیر نے پٹیالہ چھوڑنے پر مجبور کر دیا۔ جس کے اسباب وعلل میں سے ایک سبب یا علت اس شہر کا سرحد کے دامن میں واقع ہونا بھی تھا۔ بعدہٗ حضور محبوبِ ملت چند ماہ شہر کانپور میں قیام پذیر رہے۔ پھر بمبئی تشریف لے گئے۔ کون جانتا تھا کہ افقِ رضویت کے اس ماہتاب کو اسی شہر میں ہمیشہ کے لئے غروب ہونا ہے۔ ویسے تو آسمانِ

رضویت کے اس آفتاب سے ایک عالم منور ہوا مگر بمبئی کی تحفظ سنیت میں آپ کا کردار کلیدی درجہ رکھتا ہے۔ بلکہ آپ سے صرفِ نگاہ کر کے بمبئی کی سنیت کا تذکرہ حقیقت کے ساتھ ناانصافی اور تاریخ کو منھ چڑھانے کے مترادف ہوگا۔

سنی بڑی مسجد مدنپورہ پر وہابیت کب کی قابض ہو چکی ہوتی اگر اُس کی حفاظت وامامت پر غازئ اہل سنت حضور محبوب ملت کی ذاتِ بابرکت مامور نہ ہوتی۔ دین کی بے باک خدمت، سنیت کی بے لوث حفاظت اور دشمنانِ خدا اور سول جل جلالہٗ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم پر بے لومۃ لائم شدت ہی تو تھی کہ تقریباً ڈیڑھ سال سے زائد جیل میں نظر بند رہے، وہابیت دیوبندیت اس قتل کیس میں جہاں یاپولیس المدد، یا اُمراء الغیاث کے نعرے بلند کر رہی تھی وہیں دیوبند سے لے کر سہارنپور تک تمام ابنائے دیوآگِ نمرود میں پھونک مار رہے تھے مگر واہ رے مجاہد تیرے جہاد کو سلام ذرہ برابر بھی تو تیور میں فرق نہ آیا بلکہ دیکھنے والوں نے اس وقت چراغِ عشق کی لَو کو اپنے عروج پر پایا

ناسازگارِ وقت کے تیور کو دیکھ کر ہم نے چراغ عزم کی لو کو بڑھا دیا

انہوں نے کسی دنیاوی طاقت سے مرعوب ہو کر لچکنا سیکھا ہی کہاں تھا جو آمریت کے رعب میں آتے۔ یہ تو دیوبند کے دارالافتا کا انوکھا وطیرہ رہا ہے کہ یارسول اللہ المدد کہنے پر شرک کا فتویٰ اور یاپولیس المدد، یا امراء مشکلکشاء کا جابجا نعرہ، پھر حکومت سعود سے تو ان کے پرکھوں نے مانگا ہے سہارا۔ اسی جانب سیدنا اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ العزیز کا ایک شعر کرتا ہے اشارہ۔

حاکم حکیم داد دو دوا دیں یہ کچھ نہ دیں؟ مردود یہ مراد کس آیت خبر کی ہے

حضور محبوبِ ملت نے آہنی سلاخوں کے پیچھے بھی اپنا تبلیغی کام جاری رکھا۔ اور

اس دوران دو کتابیں ''کراماتِ صحابہ'' و ''کراماتِ سادات و آل اطہار'' تصنیف فرمائیں۔ آپ نے تقریباً ستر سے زائد کتب تصنیف فرمائیں۔ جن میں سے کچھ یہ ہیں:

(۱): خصائص ابوحنیفہ

(۲): تلامیذ ابوحنیفہ

(۳): مطالعہ تہذیب دیوبندیہ

(۴): بخشائشِ عزیزاں

(۵): تفسیر حدیث لولاک

(۶): نور کی تفسیر

(۷): اربعین شدت

(۸): دلائل خلافت راشدہ

(۹): الصوارم المحمدیہ علیٰ کفرۃ المرزائیۃ الدیوبندیہ

(۱۰): برقِ خداوندی ردِّ بے دینی وہابی دیوبندی

(۱۱): تاریخ اعیانِ وہابیہ

(۱۲): تواریخ مجددینِ حزب وہابیہ

(۱۳): دیوبندی ترجموں کا آپریشن

(۱۴): مودودی صاحب کا اُلٹا مذہب (حصہ اول و دوم)

(۱۵): مودودی تحریک کی جلی خصوصیات

(۱۶): قہرِ معبودی بر جسارتِ مودودی

(۱۷): فضائل شبِ برأت

(۱۸): فضائل ماہِ رمضان مع مسائل صیام

(١٩): وہابیہ کے آئینۂ خط وخال عرف غیر مقلدیت اپنے وہابی آئینے میں

(٢٠): کل وہابیۂ ہند سے ستر سوالات

(٢١): نجومِ شہابیہ برتزویرِ اصحابِ وہابیہ

(٢٢): تکفیری افسانے کے تجزیئے (حصہ اول ودوم)

(٢٣): اسلامی قانونِ تجارت

(٢٤): اولیائے کرام کی نذر ونیاز

(٢٥): الاقوال اللامعه باحاکم تجویز الفاتحه

(٢٦): سبیل وطعام نذور نیازِ حسین

(٢٧): دعائے ثانی کا ثبوت

(٢٨): مرأتِ حسنِ بے مثال

(٢٩): العذاب البأس علیٰ رأس الیاس

(٣٠): تبلیغی جماعت کیا ہے اور کیا چاہتی ہے

(٣١): کراماتِ صحابہ کرام

(٣٢): کراماتِ سادات وآل اطہار

(٣٣): سوانح شیر بیشۂ سُنت

(٣٤): ابن عبدالوہاب کی کہانی

(٣٥): ثبوتِ ہلال کے چند طرق

(٣٦): سیوف پیر بگلوئے مانعین باب یادستگیر

(٣٧): سلُّ الحسام علی الظلام

(٣٨): الرجم برائے اقوال ایڈیٹر النجم

Scanned by CamScanner

(۳۹): کھرّا کھرّی کا مباحثہ

(۴۰): قبائح حفظ الایمان والمھند

(۴۱): تھانوی کے حمایتی پر شرعی فتویٰ

(۴۲): تحقیق واقعیت المھند

(۴۳): فضل واعزاز امیر معاویہ

(۴۴): بوارقِ الٰہیہ

(۴۵): تنویر الایقان الحجج الکلام فی منع قرأت خلف الامام

(۴۶): فضائل سیدنا فاروق اعظم (رضی اللہ تعالیٰ عنہ)

(۴۷): ترجمہ جامع مسانید امام اعظم

(۴۸): خطباتِ محبوبِ ملت (عربی) مکمل ۴۸ رخطبات پر مشتمل

(۴۹): قدر و منزلت تقلید

(۵۰): فضائل مدینۃ الرسول (صلی اللہ علیہ وسلم)

عرصہ دراز سے فقیر وفقیر کے برادرِ اکبر حضرت مولٰینا مفتی محمد مہران رضا خاں صاحب کی تمنا تھی کہ اس مشہور ومقبول زمانہ کتاب پر تخریجی کام ہو جائے چونکہ صاحبِ اربعین شدت کا داب یہ رہا ہے کہ آپ مخرج رمنبع کے طور پر صرف اصل کتاب کو ذکر کر کے گزر گئے، خدا جزائے خیر عطا فرمائے حضرت علامہ مفتی عبدالرحمٰن صاحب قبلہ حشمتی کو جنہوں نے اپنی گونا گوں مصروفیات کے باوجود اس کارِ تخریجی کو بھی اپنے ذمہ لیا۔ اور

فقیر کے ایماء پر اس کارِ عظیم میں منہمک ہو گئے۔عرس حشمتی سے قبل ہی اس کام کو پائے تکمیل تک پہنچادیا۔ان ہی کی محنتوں کا نتیجہ ہے کہ اتنی قلیل مدت میں یہ کتاب جدید ایڈیشن کے ساتھ مع لبادۂ تخریج آپ کے ہاتھ میں ہے جس کے سبب نہ صرف قاری کو اخراجِ حدیث میں آسانی ہوگی بلکہ مدلل کو دلیل میں مزید تقویت حاصل ہوگی۔وہیں صلح کلیانِ زمانہ غیر منتہی رنج وغم والم سے دوچار ہوں گے۔

دعا ہے کہ مولیٰ تبارک تعالیٰ ہمارے قلوب کو الحب فی اللہ والبغض فی اللہ کے جلوؤں سے معمور فرمائے۔آمین بجاہ حبیبہ سید المرسلین علیہ وعلیٰ آلہ الصلاۃ والتسلیم۔

فقیر محمد فاران رضا حشمتی،

نائب صدالمدرسین الجامعۃ الحشمتیہ

مشاہد نگر ماہم ضلع گونڈہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین اس مسئلہ میں کہ زید جو نقشبندی، مجددی ہونے کا دعوے دار ہے کہتا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم نے ہمیشہ کافروں مشرکوں کے ساتھ نرمی کی رواداری برتی اوراسی کی تعلیم دی۔اورکسی حدیث میں کہیں نہیں فرمایا کہ کافروں بدمذہبوں مشرکوں مرتدوں کے ساتھ سختی کرو۔پھر ہم کیوں نہ اُن سے اتحاد کریں۔لہٰذا عرض ہے کہ اس مضمون کی حدیثیں بیان فرما کر ہم غربائے اہل سنت کی رہنمائی فرمائیں۔بینوا توجروا۔

سائل مولٰینا غلام نظام الدین صاحب قادری برکاتی نوری ہدایت رسولیٰ۔

سورت محلّہ کھاروا واڑ

## الجـــــــــواب

الحمدللہ الذی وسع کل شیء علما ورحمۃ ـ الذی قال فی کتابه العزیز یٰاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمنوا قاتِلوا الذینَ یلونکم من الکفار ولیجدوا فیکم غلظة واتم الصلواتِ وادوم التسلیمات علیٰ حبیبہٖ الذی ارسل رحمة للعٰلمین ـ الرؤف الرحیم بالمؤ منین ،سیدالقاهرین علیٰ اعداءِ الدین ـ ثم الصلوٰة والسلام علیٰ حبیبہٖ المختار واٰله الاطهار واصحابه الاخیار الذین رُحمآءُ بینهم واشداءُ علی الکفار ـ ثم الصلاة والسلام علیٰ حبیبه سیدالانبیاءِ ـ واٰله وصحبہٖ وعلیٰ ابنه سیدنا الغوث الاعظم الذی قدمه علیٰ رِقاب جمیع الاولیاء ـ القتال السیاف علی کل مرتد وجاحد ـ الذی قال ان لم یکن مریدی جیدا فانا جیدٌ ـ ثم الصلوٰة والسلام علیٰ حبیبہٖ الاکرم واٰله وصحبه الناصرین للدین الاقوم ـ وعلیٰ امام اهل السنتہٖ مرشدنا المجددالاعظم الاسوة لمن احب فی اللہ ـ والقُدوة

لمن ابغض فی اللہ ثم الصلوٰۃ والسلام علیٰ حبیبہ النبی الامین المکین۔ والہ وصحبہ وعلینا وعلی جمیع اھل سنتہٖ وجماعتہ الذین ھم اذلۃ علی المؤمنین و اعزۃ علی الکافرین۔ ربنا اغفرلنا ذنوبنا و اسرافنا فی امرنا وثبت اقدامنا وانصرنا علی القوم الکٰفرین۔ اٰمین۔ یاارحم الرحمین۔ والحمدللہ رب العٰلمین۔

زید اپنے اس قول بدتر از بول میں سراسر کذاب و مفتری علی اللہ والرسول ہے۔ ہر ایک مسلمان دیندار جو کچھ بھی عقل سے کام لے وہ خود کہہ سکتا ہے کہ زید کا وہ قول سراسر غلط ہے کیونکہ رب کریم جل جلالہٗ نے قرآن کریم میں اپنے محبوب صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم کو یوں حکم فرمایا:

”یٰۤاَیُّهَا النَّبِیُّ جَاهِدِ الْكُفَّارَ وَ الْمُنٰفِقِیْنَ وَ اغْلُظْ عَلَیْهِمْ۔

یعنی اے غیب داں پیارے جہاد کیجئے کافروں اور منافقوں پر اور کافروں اور منافقوں پر سختی کیجئے۔ اور فرماتا ہے رب تبارک وتعالیٰ:

”فَاصْدَعْ بِمَا تُؤْمَرُ وَ اَعْرِضْ عَنِ الْمُشْرِكِیْنَ۔

یعنی اے حبیبِ محترم جس چیز کا آپ کو حکم دیا جاتا ہے اُسے کھلم کھلا بیان کر دیجئے۔ اور مشرکوں سے روگردانی کر لیجئے۔

تو زید کے ناپاک قول کا مطلب یہ ہوا کہ معاذ اللہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم نے خدا کے حکم کے خلاف کیا کہ حکم الٰہی تو غلظت و اعراض کا دیا گیا مگر اس کے خلاف اتفاق و اتحاد برتا گیا۔ یہ نہ کہے گا مگر ملحد، بیدین یا صلح کلی بددین۔

اور رب کریم جل جلالہٗ اپنے پیارے محبوب صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم کے جاں نثاروں صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم کی یوں مدح سرائی فرماتا ہے۔

"محمد رسول الله والذين معهٗ اشدآء على الكفار رحماء بينهم۔

یعنی محمد صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم اللہ کے رسول ہیں اور جو لوگ اُن کے ساتھ ہیں وہ کافروں پر بہت سخت ہیں اور آپس میں بہت مہربان

اور دوسری جگہ یوں تعریف فرمائی۔

"اذلة على المؤمنين اعزة على الكفرين۔

یعنی ایمان والوں پر بہت نرم اور کافروں پر بہت سخت ہیں۔

اور تفسیر مدارک شریف میں ہے۔

"وبلغ من تشددهم على الكفار انهم كانوا يحرزون من ثيابهم ان تلزق ثيابهم ومن ابدانهم ان تمس ابدانهم۔

یعنی حضرات صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی شدت کافروں پر اس درجہ تھی کہ وہ حضرات اپنے کپڑوں کو بھی کافروں کے کپڑوں کے چھونے سے بچاتے تھے، اپنے جسموں کو کافروں کے جسموں سے مس ہونے سے دور رکھتے تھے۔

اور ہر عاقل مسلمان جانتا ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم نے کفار و مشرکین پر جہاد کے لئے لشکر روانہ فرمائے۔ اور چند بار خود بنفسِ نفیس میدانِ جنگ میں جلوہ افروز ہو کر لشکروں کی کمان فرمائی۔ تو کیا کافروں پر لشکر کشی کرانا اور خود بھی بعض موقعہ پر فوج اسلامی کی کمان فرمانا ان کے خون بہانا ان کے بچوں کو یتیم ان کی عورتوں کو بیوہ بنانا یہ کفار کے ساتھ دوستی و اتحاد ہے؟ اسی کا نام صلح کلی اور نرمی ہے۔

چونکہ سوال میں احادیث کی فرمائش ہے۔ لہٰذا اس وقت حضور پُر نور مرشد برحق آقائے نعمت دریائے رحمت امام اہل سنت تاج الفحول الکاملین "شیخ الاسلام والمسلمین" (۱۳۴۰ھ) اعلیٰ حضرت عظیم البرکت مولٰینا الحاج حافظ قاری مفتی شاہ عبد المصطفٰے محمد احمد رضا خاں

صاحب قادری برکاتی بریلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے تحریری وتقریری افاداتِ مبارکہ اورظاہری وباطنی افاضاتِ مقدسہ سے مستفید ومستفیض ہوتے ہوئے احادیثِ شریفہ ہی پیش کرتاہوں۔اور بدمذہبوں بے دینوں،کافروں،مشرکوں پرشدت وغلظت کاقرآن عظیم ہی کی بکثرت آیاتِ مبارکہ سے روشن بیان واضح تبیان کتاب مستطاب ''راز سیرت کمیٹی ''(۱۳۵۸ھ)مصنفہ حضرت شیر بیشۂ اہل سنت ناصرالاسلام مظہراعلیٰ حضرت مولٰینا مولوی حافظ قاری مفتی مناظرشاہ ابوالفتح عبیدالرضا محمد حشمت علی خاں صاحب قادری رضوی مجددی لکھنوی مدظلہ العالی میں ملاحظہ فرمائیں۔فاقول وبالله التوفیق۔

کتب سیروتاریخ دانوں سے یہ حدیث مخفی نہیں ہے کہ صلح حدیبیہ کے موقعہ پر عروہ بن مسعود ثقفی سے حضرت سیدنا امیر المؤمنین ابوبکرصدیق رضی اللہ عنہ نے حضوراکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم کے حضورمیں کیافرمایاتھا۔عربی فارسی اردو کی تاریخوں میں موجودہے۔اردومیں ''تاریخ حبیب الہ''میں بھی ہے۔فقیراس کومختصراً کتاب ''صواعق محرقہ''امام ابن حجرہیتمی سے نقل کرتاہے۔

## (1) حدیث اول

"کمافی الصحیح فی صلح الحدیبیۃقولہ لعروۃ بن مسعود الثقفی حین قال للنبی صلی الله علیه وعلی الٰہٖ وسلم کانی بك وقد فرواعنك ھٰؤلاء فقال ابوبکر امصص بظر اللات انحن نفر عنه اوندعه۔

(1): الصواعق المحرقہ باب الفصل الخامس فی ذکر شبہ الشیعہ ج۱رص۷۹،بخاری شریف،کتاب الشروط ج۱رص۳۷۸

یعنی جیسا کہ صحیح روایت میں ہے کہ صلح حدیبیہ کے موقعہ پر عروہ بن مسعود ثقفی سے حضرت سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ کا فرمانا کہ جب کہ عروہ نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم سے عرض کیا کہ آپ کو میں اس وقت دیکھوں گا جب آپ کے یہ سب ساتھی آپ کو چھوڑ کر بھاگ جائیں گے۔تو حضرت سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ نے عروہ کو فرمایا چوس لے تولات کا بظر کیا ہم بھاگیں گے یا ہم حضور کو چھوڑ دیں گے۔

اہل عقل ودانش سے پوچھو کہ یہ کیسی نرمی ولینت ہے۔اور زید اور اس کے ہمنواؤں کو سناؤ کہ یہ کیسا یارانہ اور اتحاد ہے اور نیولائٹ کے فدائی نیچری سے معلوم کرو کہ یہ کیسی تہذیب ہے۔اور محبوبِ خدا کے مخالف سے مصطفےٰ پیارے کی موجودگی میں یہ الفاظ فرمائے جا رہے ہیں۔اور زید کا خانہ ساز اتحاد اس وقت حضور سرکار دوعالم صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم نے بھی نہ برتا۔نہ تو یارِ غار کو منع کیا نہ ان کی جانب سے کوئی عذر پیش کیا بلکہ خاموشی اختیا فرما کر امت کو اُس کے جائز اور مسنون ہونے کی تعلیم دی لیکن عقل وایمان ہو تو معلوم ہو!

## حدیث دوم (2)

حضرت قتادہ رضی اللہ عنہٗ سے مروی ہے کہ عتبہ بن ابی لہب جب حضرت سیدتنا ام کلثوم بنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم سے جدا ہوا تو سرکار کی خدمت عالی میں حاضر ہو کر عرض کی:

"کَفَرْتُ بِدِیْنِكَ وَفَارَقْتُ اِبْنَتَكَ لَاتُحِبُّنِیْ وَلَااُحِبُّكَ۔

یعنی میں آپ کے دین اسلام سے پھر گیا اور آپ کی نور نظر کو میں نے طلاق دی۔نہ آپ

(2): تفسیر روح البیان مترجم ج۱۴، پارہ ۲۷/ سورۂ والنجم ص ۱۲۳/

مجھے دوست جانیں نہ میں آپ سے محبت رکھتا ہوں۔

’’فقال النبی صلی اللہ علیہ وعلیٰ الٰہ وسلم اَللّٰھُمَّ سَلِّطْ عَلَیْہِ کَلْبًامِّنْ کِلَابِکَ.

یعنی آپ نے عتبہ کا اسلام سے انحراف سُن کر دعا فرمائی یا اللہ تو اپنے کتوں میں سے کوئی کُتّا اُس سگِ دنیا عتبہ پر مسلط فرمادے۔روہ الطبرانی فی الکبیر۔

زید پُرمکر وکید بتائے کہ یہ اتحادو دعائے رحمت ہے یا کوسنا اور دعائے ہلاکت؟

## حدیث سوم (3)

’’ان انسًا حدثھم ان ناسًا من عکل وعرنیۃ قدموا المدینۃَ علی النبیِ صلی اللہ علیہ وعلیٰ الٰہ وسلم وتکلمُوْا بالاسلامِ فقالوایانبیَ اللہِ انّا کُنا اھلَ ضرعٍ واتکن اھل ریفٍ واستوخموالمدینۃ فامرھُم رسولُ اللہِ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلی الٰہ وسلم بذودٍ وراعٍ وامرھم ان یخرجوافیہِ فیَشرَبوا من البانِھاوابوالِھا فانطلقوا حتی اذاکانوا ناحیۃَ الحرّۃِ کفروا بعدَاسلامھِمُ وقتلوا راعی النبیّ علیہ وعلی الہ الصلوٰۃ والسلام واستاقوا لذودفبلغ النبی صلی اللہ علیہ وعلی الٰہ وسلم فبعثَ الطلب فی اٰثارِھم فامَرَلھم فسمروااَعیُنَھُمُ وقطعواایدیَھم وترکوافی ناحیۃ الحرۃ حتٰی ماتواعلی حالِھِمُ.

یعنی بے شک حضرت انس رضی اللہ عنہ نے حدیث بیان کی کہ کچھ لوگ عکل وعرنیہ سے

(3): بخاری شریف باب الابل والدواب والعنم ج ۱ ص ۳۶ / مجلس برکات، کتاب الوضوء، مشکوٰۃ شریف ص ۳۰۷/

حضوراقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم کی خدمت میں مدینہ طیبہ آکر مسلمان ہوئے۔اُن کے خبیث مزاجوں نے مدینہ منورہ کی آب وہوا کو بُرا سمجھا اور مدینہ شریف کی پیاری روح پَرور نسیمیں ان مریضانِ نفاق کو ناموافق ہوئیں۔تو انہوں نے عرض کی یارسول اللہ ہم لوگ جنگلوں میں رہنے اور مویشی پالنے والے ہیں۔ہم کھیتی باڑی کرنے والے نہیں ہیں۔تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم نے انہیں چند اونٹنیاں دینے اور چرانے کا حکم دیا۔اور فرمایا کہ جاؤ ہمارے اونٹوں میں رہو اور اونٹوں کا دودھ اور پیشاب پیا کرو۔ تو وہ لوگ گئے اور جب مدینہ منورہ کے باہر پہنچے تو کافر ہوگئے اسلام لانے کے بعد۔اور حضور اکرم صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم کی جانب سے جو صاحب اونٹ پر محافظ مقرر تھے انہیں قتل کر دیا۔اور اونٹوں کو بھگا لے گئے۔پھر سرکار کی خدمت میں یہ واقعہ عرض کیا گیا۔تو ان کی گرفتاری کے لئے ایک چھوٹا سا لشکر ظفر پیکر روانہ فرمایا۔اس لشکر نے ان سب کو گرفتار کر کے حضور میں پیش کیا۔تو حضور رحمۃ للعلمین صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم نے اُن کے حق میں حکم صادر فرمایا اور آپ کے حکم سے ان کی آنکھوں میں نیل کی سلائیاں پھیری گئیں۔اور ہاتھ پیر کاٹے گئے۔اور جنگل میں ڈلوا دیئے گئے۔یہاں تک کہ اسی حال میں وہ مرگئے۔رواہ البخاری عن قتادۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ۔

ف: دیکھو! صاحبِ خُلقِ عظیم رحمۃ للعلمین صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم کے اخلاقِ عظیمہ، آپ نے مرتدوں کے ساتھ یہ اتحاد برتا۔اور دنیا کو بتا دیا کہ اسلام لانے کے بعد جو شخص کفر کرے اُس کے ساتھ اتحاد و دوستی و وِدَاد ہو ہی نہیں سکتا۔

## حدیث چہارم (4)

"عن عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما انہٗ

---

(4): بخاری شریف جلد۲ ص۹۴۶،

سمع رسولَ اللہ صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم اذارَفَعَ رأسَہٗ من الرکوعِ فی الرکعۃِ الثانیۃِ یقولُ اللّٰھُمَّ العَنْ فُلاناًوفلاناًوفلاناً بعدمایقولُ سمعَ اللہُ لِمَنْ حمدہٗ ربنالک الحمدُ ۔

یعنی حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ عنہمانے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم کوفرماتے سنا جب کہ دوسری رکعت میں رکوع سے سرِ مبارک اُٹھایا توفرماتے تھے اے میرے رب لعنت نازل کرفلاں شخص اورفلاں شخص اورفلاں آدمی پر۔رواہ البخاری

غورفرمائیں کہ حضور نے نام بنام کافروں مشرکوں پرلعنت کی یانہیں؟اوروہ بھی عین نماز کے اندرپھرحضور رحمۃ للعٰلمین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم کاکفارومشرکین پر یہ دعائے لعنت فرمانا کیامعاذاللہ بدخُلقی ہے؟

## حدیث پنجم (5)

لَمَّارفع رسولُ اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم رأسَہٗ من الرکعۃِ الثانیۃِ قال اللھم اشدُدْ وطاتک علیٰ مضر اللّٰھم اجُعلھا علیھم سنین کسنی یوسفَ زادَفی روایۃٍاللّٰھم العن فلاناًوفلاناً لاحیاء من العربِ وفی روایۃِ یونسَ اللّٰھم العن رعلاوذکوان وعصیۃ عصت اللہ ورسولہٗ قال ثم بلغنا انہٗ ترک ذالک۔

یعنی ابوہریرہ رضی اللہ عنہٗ سے ہے فرمایا جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم نے

(5): بخاری شریف ،کتاب التفسیر باب لیس لک من الامر شیء ص۶۵۵/

دوسری رکعت سے سر مبارک اُٹھایا تو فرمایا اے اللہ! سخت ہلاکت ولعنت نازل کر قبیلہ مضر پر اے اللہ! ان پر ایسی قحط سالی نازل کر جیسی یوسف علیہ السلام کے زمانے میں ہوئی۔ اور ایک روایت میں اتنا زائد ہے کہ عرب کے سرکشوں کے نام لے لے کر دعائے ہلاک فرمائی۔ اور یونس کی روایت میں ہے کہ اے اللہ! لعنت نازل کر رعل اور ذکوان اور عصیہ پر اُنہوں نے اللہ اور اُس کے رسول کی نافرمانی کی۔ اُنہوں نے کہا پھر ہم کو خبر ملی کہ حضور نے اس کو نماز میں ترک فرمایا۔ رواہ البخاری ومسلم عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ۔

ف: صلح کلیو! بتاؤ کہ یہ دشمنانِ خدا ورسول کے ساتھ یارانہ ہے یا اُن کے حق میں دعائے ہلاک وبربادی؟

## حدیث ششم (6)

قال النبیُّ صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم یومَ الخندقِ ملأ اللہُ بُیُوتَھم وقبورَھم ناراً کما شغلونا عنِ الصلاۃِ الوسطیٰ حتّٰی غابتِ الشمسُ۔

یعنی حضور صلی اللہ علیہ وعلٰی آلہٖ وسلم نے خندق کے روز ارشاد فرمایا اللہ تعالیٰ ان کافروں کے گھروں اور قبروں کو آگ سے بھر دے۔ جس طرح کہ انھوں نے ہم کو نمازِ عصر سے باز رکھا یہاں تک کہ آفتاب غروب ہو گیا۔ رواہ البخاری عن سیدنا علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہٗ۔

ف: اب غور کرنا ہے کہ اس سے بڑھ کر اور کیا دعائے ہلاک ہو سکتی ہے۔ یہ

(6): بخاری شریف ج ۲ ص ۹۴۶ مجلس برکات۔

دعا تو دنیا و آخرت کی بربادی کے لئے ہے۔ دنیوی تو یہ کہ ان کے گھروں کو اللہ آگ سے بھر دے۔ اور آخرت کی یہ کہ ان کی قبروں کو آگ سے پُر کر دے۔ دنیا بھی برباد آخرت بھی تباہ۔ یہ ہے کفار و مشرکین واعدائے دین کے حق میں رحمۃ للعٰلمین صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم کی دعائے ہلاکت اور یہ ہے خلق عظیم۔ ممکن ہے کوئی عیار کہہ دے کہ یہ حضور کے خصائص سے ہے تو اب امت کو جو تعلیم ہے وہ سنئے۔

## حدیث ہفتم (7)

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم فرماتے ہیں:

اذا رأيتم صاحبَ بدعةٍ فاكفهروا في وجهه فان اللهَ يبغض كل مبتدعٍ ولا يجوز احدمنهم على الصراط لكن يتهافتون في النار مثل الجراد والذباب۔

یعنی جب کسی بدمذہب بددین کو دیکھو تو اُس کے روبرو اس سے تُرش روئی کرو اس لئے کہ اللہ تعالیٰ ہر بدمذہب کو دشمن رکھتا ہے۔ ان میں سے کوئی پُل صراط پر گذر نہ پائے گا۔ بلکہ ٹکڑے ٹکڑے ہو کر آگ میں گر پڑیں گے۔ جیسے ٹڈیاں اور مکھیاں گرتی ہیں۔

رواه ابن عساكر عن انس رضي الله عنهُ۔

## حدیث ہشتم (8)

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم فرماتے ہیں:

لاتجالسوا اهلَ القدرِ ولا تفاتحوهم۔

---

(7): تذکرة الموضوعات للمفتی، باب افتراق الامة علیٰ ثلث وسبعین فرقة (8): ابو داؤد شریف ج ۲، ص ۲۹۳، باب ذراری المشرکین، مشکوٰۃ شریف کتاب الایمان بالقدر ص ۲۲،

یعنی قدریوں کے پاس نہ بیٹھو اور نہ ان سے ابتدا بسلام کرو یا انہیں کسی معاملہ میں پنچ نہ

بناؤ۔ رواہ الامام احمد وابوداؤد والحاکم عن سیدنا عمر الفاروق رضی اللہ

تعالیٰ عنہٗ۔

## حدیث نہم (9)

حضور سرکار مدینہ صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم کو ابوامامہ باہلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے

ارشاد فرماتے سُنا:

لاتجالس قدریا ولا مرجیا ولا خارجیا انہم یکفؤن الدین

کما یکفأ الاناء ویغلون کما غلت الیہود والنصاریٰ

یعنی کسی قدری یا مُرجی یا خارجی کے پاس نہ بیٹھ یہ لوگ دین کو اوندھا کرتے ہیں جیسے

برتن اوندھایا جاتا ہے۔ اور اُبل کر حد سے گزر جاتے ہیں جیسے یہود و نصاریٰ گزر گئے۔

روہ السلفی فی انتخاب حدیث الفراء عن الامام جعفر الصادق حدثنی ابی

محمد عن ابیہ الحسین عن ابیہ علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہم۔

## حدیث دہم (10)

حضور رسول کریم صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم نے فرمایا:

اَحبُّ الاعمالِ الی اللہِ الحبُّ فی اللہِ والبغضُ فی اللہِ۔

یعنی تمام نیک کاموں میں اللہ تعالیٰ کو جو سب سے زیادہ پسندیدہ کام ہے وہ اللہ کے لئے

اللہ والوں سے دوستی اور اللہ کے دشمنوں بدمذہبوں سے نفرت و بیزاری ہے۔ رواہ الامام

---

(9): کنز العمال، ج ا رباب فی القدریہ ص ۲۲ ۳ / (10): تفسیر مظہری ج ا رو۲ /

پ ۳ / سورہ آل عمران آیت ۲۸ / ص ۳۲ / سورہ یونس آیت ۶۳ / ج ۵ / ص ۳۰ /

احمدعن ابی ذررضی اللہ تعالیٰ عنہٗ۔

ف: یعنی اعمال صالحہ میں مشغولی بُرے کاموں سے پرہیز و بیزاری سے اور نوافل پڑھنے اور نفلی روزے رکھنے سے یہ عمل اللہ تعالیٰ کو زیادہ محبوب ہے کہ اس کے پیارے ایمان والوں کے ساتھ محبت رکھی جائے اور اللہ کے دشمنوں بدمذہبوں مرتدوں کے ساتھ نفرت وبیزاری برتی جائے۔ صرف اتنا ہی نہیں بلکہ فرائض وواجبات بھی بغیر حب فی اللہ وبغض فی اللہ کے ہرگز قبول نہیں ہوتے۔ کماسیاتی۔

## حدیث یازدہم (11)

حضور نبی اُمّی صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم فرماتے ہیں:

مَنْ اَحَبَّ لِلّٰہِ وَاَبْغَضَ لِلّٰہِ وَاَعْطٰی لِلّٰہِ وَمَنَعَ لِلّٰہِ فَقَدِاسْتَکْمَلَ الْاِیْمَانَ ۔

یعنی جس نے اللہ کے لئے اللہ والوں سے محبت ودوستی کی اور اللہ کے لئے اللہ کے دشمنوں سے بغض ونفرت رکھی اور اللہ کے لئے ایمان والوں کو دیا اور دشمنانِ خدا ورسول کو دینے سے اللہ کے لئے ہاتھ روکا تو یقیناً اُس نے اپنے ایمان کو کامل کرلیا۔ یا کمال ایمان کا مرتبہ پالیا۔ رواہ ابوداؤد عن ابی امامۃ والترمذی عن معاذ بن انس رضی اللہ تعالیٰ عنہما۔

ف: زیداور اس کے ہمنوا دیکھیں کہ ایمان کب کامل ہوتا ہے اور کمال ایمان کب حاصل ہوتا ہے۔

(11): مشکوٰۃ شریف، کتاب الایمان ص۱۴/

# حدیث دوازدہم (12)

حضور محبوب خدا صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم فرماتے ہیں:

اذامُدِحَ الفاسقُ غضبَ الربُّ وَاهتزَّ لذالك العرش.

یعنی جب فاسق کی تعریف کی جاتی ہے تو رب عزوجل غضب فرماتا ہے اور اس کے سبب عرشِ الٰہی ہل جاتا ہے۔ رواہ ابن عدی وابنِ ابی الدنیا فی ذم الغیبة وابویعلی عن ابی ہریرة رضی اللہ تعالیٰ عنہُ۔

اسی مضمون کو حضرت مولینا جلال الملة والدین رومی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنی مثنوی شریف میں یوں فرماتے ہیں ؎

می بلرزد عرش از مدحِ شقی　　　بدگماں گردد ازو ہم متقی

یعنِ جو شخص مذہبا بدبخت ہیں اُن کی تعریف کرنے سے عرشِ الٰہی ہل جاتا ہے۔ اور اس کو سُن کر متقی بدگمان ہو جاتا ہے۔

# حدیث سیزدہم (13)

حضور رؤف ورحیم صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم فرماتے ہیں:

ان اللہَ یَغْضَبُ اِذَامُدِحَ الفاسقُ فی الارضِ ۔

یعنی بے شک اللہ تعالیٰ غضب فرماتا ہے جب زمین میں فاسق کی مدح کی جاتی ہے۔ رواہ البیہقی عن انس رضی اللہ تعالیٰ عنہُ۔

---

(12): مشکوٰۃ شریف، ص۴۱۴/ الکامل لابن عدی، ج ۳/ ص۴/ ۶۷۴

(13): الفتح الکبیر فی ضم الزیادۃ الی الجامع الصغیر باب حرف الھمزہ ج۱/ ص۳۳۴/ ۱
کنزالعمال الفصل الثالث فی اخلاق وافعال ج ۳/ ص۵۷۵/

ف: زید اور اس کے ہمنوا یہ دیکھیں کہ فاسق کی مدح سرائی پر یہ قہر وغضب ہے تو بدمذہب بددین ومرتدین کی تعریف کرنے پر کیا ہوگا؟ پھر بدمذہبوں کافروں مشرکوں مرتدوں کے ساتھ میل جول، اتحادواتفاق رکھنے یارانہ گانٹھنے پر کیا ہوگا؟ والعیاذ باللہ تعالیٰ۔

## حدیث چہاردہم (14)

حضور رسول کریم صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ الصلاۃ والتسلیم فرماتے ہیں:

مَنْ وَقَّرَ صَاحِبَ بِدْعَةٍ فَقَدْ اَعَانَ عَلٰی هَدْمِ الْاِسْلَامِ۔

یعنی جو کسی بدمذہب کی توقیر کرے اس نے اسلام کے ڈھانے پر مدد دی۔ رواہ ابن عدی وابن عساکر عن ام المؤمنین الصدیقة رضی الله تعالیٰ عنها والحسن بن سفیان فی مسنده وابونعیم فی الحلیة عن معاذ بن جبل والسجزی فی الابانة عن ابن عمرو کابن عدی عن ابن عباس والطبرانی فی الکبیر وابونعیم فی الحلیة عن عبدالله بن بسرٍ رضی الله تعالیٰ عنهم والبیهقی فی شعب الایمان عن ابراهیم بن میسرة التابعی المکی الثقة رحمة الله تعالیٰ مرسلا فی الصواب ان الحدیث حَسَنٌ بطرقه۔

## حدیث پانزدہم (15)

حضور سرکار ابد قرار دوعالم صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم کا ارشاد ہے:

مَن مَشٰی الیٰ صاحبِ بدعةٍ لیوقرهٗ فقد اعانَ علیٰ هدمِ الاسلامِ۔

---

(14): مشکوٰۃ شریف ص۳۱، شعب الایمان فصل فی مجانبة والمبتدعه

(15): کنزالعمال فصل فی البدع ج۱ ص۲۲۲

یعنی جو کسی بدمذہب کی طرف اس کی توقیر کرنے کو چلے اس نے اسلام کے ڈھانے میں اعانت کی۔رواہ الطبرانی فی الکبیر وابو نعیم فی الحلیۃ عن معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

## حدیث شانزدہم (16)

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم فرماتے ہیں:

ثلٰثٌ من کن فیہ فَھُوَ مِنَ الاَبْدَالِ الرضا ء بِالقضاءِ وَالصبر عَنْ مَحارِمِ اللہِ وَالغَضَبُ فِی ذاتِ اللہِ۔

یعنی تین باتیں ہیں کہ جس میں ہوں وہ ابدال سے ہے۔اول: قضائے الٰہی پر راضی ہونا۔ دوم: اللہ عزوجل نے جن باتوں سے منع فرمایا ہے ان سے بازرہنا۔سوم: اور اللہ کے معاملے میں غضب وغصہ کرنا۔رواہ الدیلمی فی مسند الفردوس عن معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

## حدیث ہفدہم (17)

حضور مالک کونین صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم فرماتے ہیں:

اوحی اللہُ تعالیٰ الی نبيٍ مِّنَ الانبیاءِ ان قل لفلان نِ العابد اما زُھدُكَ فی الدنیا فتعجلتَ راحۃَ نفسِكَ واما اِنقطاعُكَ اِلَیَّ فتعززت بہٖ فمالی علیك قالَ یارب ومَالَكَ عَلَیَّ قال ھَلْ وَالَیْتَ لی ولیًا او عادَیتَ لِی عَدُوًّا۔

---

(16): کنزالعمال،باب لحوق فی القطب والابدال ج ۱۲/ص ۱۸۷/الفتح الکبیرفی ضم الزیادۃالی الجامع الصغیرباب حرف الثاء۔ج۲/ص۴۵/

(17): کنزالعمال،الباب الاول فی الترغیب فیہا جلد۹/ص۲،الفتح الکبیرفی ضم الزیادۃالی الجامع الصغیرباب حرف الہمزۃ۔ج۱/ص۳۲۸/

یعنی اللہ عزوجل نے انبیاء کرام علیہم الصلاۃ والسلام میں سے ایک نبی کو وحی فرمائی کہ فلاں عابد سے کہہ دیجئے کہ تیرا دنیا میں زاہدانہ زندگی گزارنا تو اپنے نفس کی راحت کو تو نے حاصل کرلیا۔ اور دنیا سے تیرا بے علاقہ ہو کر میری طرف متوجہ ہو جانا تو اس ذریعہ سے تو نے عزت حاصل کرلی۔ تو میرا تجھ پر جو حق ہے اس کے سلسلے میں تو نے کیا عمل کیا؟ اس عابد نے کہا اے میرے رب اور کیا تیرا حق مجھ پر ہے؟ اللہ تبارک وتعالیٰ نے فرمایا کیا میرے لئے کسی دوست کے ساتھ تو نے دوستی کی اور کیا میرے لئے کسی دشمن کے ساتھ دشمنی کی؟ رواہ ابو نعیم فی الحلیۃ والخطیب فی التاریخ وغیرہ عن ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ۔

## حدیث ہیجدہم (18)

حضور دافع البلاء والوباء صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم فرماتے ہیں:

اوثقُ عُری الإیمَانِ المُوالاۃُ فی اللہ وَالمُعَادَۃُ فِی للّٰہِ والحبُّ فی اللہِ والبغضُ فی اللہِ ۔

یعنی ایمان کا سب سے زیادہ مضبوط کڑا یہ ہے کہ اللہ ہی کے لئے آپس میں ایک دوسرے کے ساتھ محبت کی جائے۔ اور اللہ ہی کے لئے الفت رکھی جائے اور اللہ ہی کے لئے نفرت رکھی جائے۔ رواہ الطبرانی فی الکبیر عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ۔

## حدیث نوزدہم (19)

حضور آقائے دارین صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم فرماتے ہیں:

اوثقُ عُری الإیمَانِ الحبُّ فی اللہِ والبغضُ فی اللہِ.

---

(18): کنزالعمال، الباب الاول فی الترغیب فیہا جلد۹ ص۶، جامع الاحادیث، باب الھمزہ مع الواو ج۱۰ ص۲۴۳

(19): نزھۃ القاری ج۱ ص۲۴۰ بحوالہ مصنف ابن ابی شیبہ

یعنی ایمان کے کڑوں میں سب سے زیادہ مضبوط کڑا اللہ ہی کے لئے محبت کرنا اور اللہ ہی کے لئے عداوت رکھنا ہے۔ رواہ الامام احمد عن البراء بن عازب رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ۔

## حدیث بستم (20)

حضور دافع البلاء والوباء والقحط والمرض والالم صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم کو اُن کے رب عزوجل نے اپنے فضل وکرم سے قاسمِ جملہ نعم بنایا محسن دو عالم بلکہ رحمۃ للعٰلمین فرمایا۔ لیکن اپنے غلامانِ بارگاہ و بندگانِ درگاہ کو تعلیم دینے کے لئے اپنے رب تبارک وتعالیٰ کی بارگاہ میں حضور یہ دعا عرض کرتے ہیں۔

اللھم لاتجعلْ للفاجرِ عندیْ یَدًا فیَوَدُّہٗ قَلْبِیْ فانّی وجدتُ فیما اُوحی لِیْ لاتجدُ قَوْمًا یُّؤمنونَ باللہِ والیومِ الاٰخرِ یُوَادّونَ مَنْ حَادَّاللہَ ورسولَہٗ۔

یعنی اے اللہ مجھ پر بدکار کا احسان نہ ہونے دینا کہ اس سے میرا دل محبت کرنے لگے کیونکہ بیشک میں نے اس کلام میں جو مجھ پر بذریعہ وحی نازل کیا گیا ہے۔ یہ آیت پائی ہے کہ اے محبوب تم ان لوگوں کو جو اللہ اور قیامت کے دن پر ایمان رکھتے ہیں۔ ایسا نہ پاؤ گے کہ وہ اللہ اور اس کے رسول کے مخالفوں سے دوستی رکھیں۔ رواہ ابن مردویہ وغیرہ عن ابی ذر رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ۔

## حدیث بست ویکم (21)

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم فرماتے ہیں:

اِنْ مَرِضُوْا فَلَا تَعُوْدُوْھُمْ وَاِنْ مَاتُوْا فَلَا تَشْھَدُوْھُمْ وَاِنْ لَقِیْتُمُوھم

---

(20): روح البیان باب سورۃ المجادلۃ آیت ۲۲/ ج ۹/ ص ۴۱۲/ تفسیر الالوسی روح المعانی سورۃ المجادلۃ آیت ۸/ ج ۱۴/ ص ۲۲۹/

(21): ابو داؤد شریف، کتاب السنۃ باب فی القدر ج ۲/ ص ۲۸۸/ آفتاب عالم پریس، لاہور ابن ماجۃ، باب فی القدر ص ۱۰/، مسلم شریف باب النھی عن الرایۃ ج ۱/ ص ۱۰/

فَلاتُسَلِّمُوْاعَلیھِم وَلَاتُجَالِسُوھُم وَلَاتُشارِبُوھُم وَلَاتُوَاکِلُوھُمْ وَلَاتُنَاکِحُوھُمْ ولاتُصَلُّوْاعلیھم ولاتُصَلُّوامَعَھُم۔

یعنی اگر بدمذہب بیمار پڑیں تو پوچھنے نہ جاؤ اور اگر وہ مرجائیں تو جنازے پر حاضر نہ ہو اور جب انہیں ملو تو سلام نہ کرو اور ان کے پاس نہ بیٹھو ان کے ساتھ پانی نہ پیو ان کے ساتھ کھانا نہ کھاؤ ان سے شادی بیاہ نہ کرو ان کے جنازے کی نماز نہ پڑھو۔ ان کے ساتھ نماز نہ پڑھو۔ رواہ مسلم عن ابی ہریرۃ وابوداؤد عن ابن عمر وابن ماجۃ عن جابر والعقیلی وابن حبان عن انس رضی اللہ تعالیٰ عنہم۔

## حدیث بست ودوم (22)

حضور ساقی کوثر صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم فرماتے ہیں:

اِنِّی بَرِیْءٌ مِنھُمْ وَھُم براءٌ مِنِّی جِھَادُھُم کَجِھَادِ الترکِ والدَّیْلَمِ۔

یعنی ان بدمذہبوں سے میں بیزار ہوں اور وہ مجھ سے بے علاقہ ہیں۔ ان پر جہاد ایسا ہے جیسا کافرانِ ترک ودیلم پر۔ رواہ الدیلمی عن معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ۔

## حدیث بست وسوم (23)

حضور شافع محشر صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم فرماتے ہیں:

لماوقعتْ بَنُواسرائیلَ فی المعاصِیْ فَنَھَتْھُمْ علماؤُ ھُم فلم ینتَھُوْا فَجَالَسُوھُم فی مَجالِسِھِمْ وَاکلوھم وشاربُوھم فضَرَبَ اللہُ قُلُوْبَ

(22): فردوس الاخبار ج۲ ص۴۴۹/

(23): ریاض الصٰلحین ص۷۰/، مشکوٰۃ شریف ص۴۳۸/، ترمذی شریف ج۲/ ابواب التفسیر ص۱۳۰/

بعضھم ببعض ولعنھم علی لسان داؤد وعیسیٰ بن مریم ذالک بما عصوا وکانوا یعتدون لا والذی نفسی بیدہ حتی تاطروھم علی الحق اطرًا

یعنی جب بنی اسرائیل گناہوں میں مبتلا ہوئے تو اُن کے علماء نے انہیں منع کیا وہ باز نہ آئے تو یہ علماء اُن کے جلسوں میں شریک ہونے لگے اور اُن کے ساتھ ہم نوالہ و ہم پیالہ رہے۔ پس اللہ تعالیٰ نے اُن کے دل ایک دوسرے پر مار دیئے (یعنی پاس بیٹھنے سے بدکاری کا اثر ان عالموں کے دلوں پر بھی دوڑ گیا) اور اللہ عزوجل نے داؤد اور عیسیٰ بن مریم علیہما السلام کی زبانی اُن سب پر لعنت فرمائی۔ یہ بدلہ تھا اُن کی نافرمانیوں کا اور حد سے بڑھنے کا۔ قسم اس کی جس کے قبضۂ قدرت میں میری جان ہے۔ تم عذاب سے نجات نہ پاؤ گے۔ جب تک اُنہیں حق کی طرف خوب جھکا نہ لاؤ۔ رواہ الامام احمد و ابوداؤد و الترمذی و ابن ماجۃ عن ابن مسعود و الطبرانی عن ابی موسیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہما۔

ف: علماء و مشائخ کو تنبیہ فرمائی جا رہی ہے۔ دیکھئے باوجودیکہ وہ علماء منع کرتے تھے لیکن جب وہ باز نہ آئے تو یہ علماء اُن کے پاس بیٹھنے اُٹھنے لگے۔ کہ شاید یوں انہیں ہدایت ہو۔ مگر ہوا یہ کہ قوم کی ہدایت کی بجائے انہوں نے خود اپنے آپ کو ہلاک کر دیا۔

اس حدیث شریف نے اُن پالیسی باز واعظوں اور مولویوں کا بھی رد کر دیا جو کہتے ہیں کہ جی بدمذہبوں سے الفت و محبت اور میل جول کر کے انہیں ہدایت کرنا چاہئے ان کے مجمعوں میں جلسوں میں رکن اور ممبر بن کر اور شریک ہو کر بتانا چاہئے۔ حدیث کریم نے صاف فرما دیا کہ بدوں کی صحبت کا اثر یہ ہوتا ہے۔ والعیاذ باللہ تبارک و تعالیٰ۔

## حدیث بست و چہارم (24)

حضور مالک دارین صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم کی بارگاہ عرش اشتباہ میں عرض کی گئی۔
اَتَهۡلِكُ الۡقَرۡيَةُ وفيهاالصّٰلِحُونَ قَالَ نَعَمۡ قِيلَ بِمَ يارَسُوۡلَ اللّٰهِ قَالَ بِتَهَاوُنِهِمۡ وَسُكُوتِهِمۡ۔

یعنی یارسول اللہ کیا کوئی آبادی اس حالت میں بھی ہلاک ہوتی ہے کہ اس میں صالحین نیک لوگ رہتے ہوں۔فرمایاہاں! عرض کی گئی یہ کس وجہ سے؟ ارشادفرمایااُن کی سستی وخاموشی کے سبب سے۔رواہ البزار والطبرانی عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما۔

ف: اس حدیث شریف سے معلوم ہوا کہ صاحب استطاعت علماء ومشائخ کے سکوت عن الحق اور سستی کی وجہ سے بھی آبادیاں ہلاک وبرباد کی جاتی ہیں۔اور یہ سکوت عن الحق اور پلپلاپن عذابِ الٰہی کے نزول کا سبب ہوتا ہے۔

## حدیث بست و پنجم (25)

حضور محبوب خدا صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم فرماتے ہیں:
من اعرضَ عن صاحبِ بِدعَةٍ بُغضالَهُ مَلأَ اللهُ قَلبَهُ اَمنَاوَاِيمانًا وَمَن انۡتَهَرَ صَاحبَ بِدۡعَةٍاَمَنَهُ اللّٰهُ تعالیٰ يَومَ الفزعِ الاكبرِوَمَن اَهَانَ صَاحِبَ بِدعَةٍ رَفَعَهُ اللّٰهُ فِي الجَنَّةِمِائةَ دَرَجَةٍوَمَن سَلَّمَ عَلٰى صَاحِبِ بدعةٍ اَوۡلَقِيَهُ بِالۡبُشریٰ اَوِاسۡتَقۡبَلَهُ بِما يسرهُ فقدۡاسۡتخفَّ بمااُنزلَ على مُحَمَّدٍ

---

(24): احیاء علوم الدین باب کتاب الطاعة والمعصیة ج۲رص۳۱۰ر

(25): کنزالعمال باب الفصل الثانی فی تعدید الاخلاق ج۳رص۸۲ر، تاریخ بغداد ج۱۰رص۲۶۴ر

یعنی جو کسی بدمذہب کو اس کی بدمذہبی کی وجہ سے دشمن جان کر اُس سے منہ پھیرے اللہ تعالیٰ اس کا دل امان اور ایمان سے بھر دے۔اور جو کسی بدمذہب کو جھڑکے اللہ تعالیٰ اُسے اُس بڑی گھبراہٹ کے دن امان دے۔اور جو کسی بدمذہب کی تذلیل کرے اللہ تعالیٰ جنت میں اُس کے سو درجے بلند فرمائے اور جو کسی بدمذہب کو سلام کرے یا اُس سے خوشی کے ساتھ ملے یا اُس کے سامنے ایسی بات کرے جس سے اس کا دل خوش ہو اُس نے ہلکی جانی وہ چیز جو اُتاری گئی محمد صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم پر۔

رواہ الخطیب عن ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما۔

ف: دیکھو! بدمذہب و بددین سے دور و نفور رہنے والے پر کیا کیا خدا کی رحمتیں ہیں۔اور بدمذہبوں سے یارانہ گانٹھنے ،بھائی چارہ رچانے والوں پر کیا کیا وعیدیں ہیں۔

## حدیث بست و ششم (26)

حضور رحمۃ للعلمین صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم فرماتے ہیں:

اِذَالَعَنَ اٰخِرُ هٰذِهِ الْاُمَّةِ اَوَّلَهَا فَمَنْ كَتَمَ حَدِيْثًا فَقَدْ كَتَمَ مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ تَعَالٰى ـ

یعنی جب اس امت کے پچھلے لوگ اس امت کے اگلوں (صحابہ کرام واہل بیت عظام رضی اللہ عنہم وائمۂ مجتہدین رحمہم اللہ تعالیٰ) پر لعنت کرنے لگیں تو اس وقت جس نے باوجود استطاعت ایک کلمۂ حق بھی چھپایا تو یقیناً اس نے اس چیز کو چھپایا جو اللہ تعالیٰ نے نازل فرمائی۔رواہ ابن ماجۃ عن جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ۔

---

(26) : سنن ابن ماجة باب من سئل عن علم فکتمہٗ۔

## حدیث بست و ہفتم (27)

حضور نور مجسم صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم نے جنگِ قریظہ کے روز حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ سے ارشاد فرمایا:

اُهْجُ المشركينَ فانَّ جبرئيلَ مَعَكَ وَكَانَ رَسُولُ اللهِ يَقُولُ لِحَسّانَ اجب عَنّيْ اللهم اَيِّدْهُ بروحِ القدسِ۔

یعنی مشرکین کی ہجو اور مذمت کر کہ جبریل علیہ السلام تیرے ساتھ ہیں۔ اور رسولِ کریم علیہ وعلیٰ آلہ الصلاۃ والتسلیم حضرت حسان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا کرتے تھے کہ میری طرف سے کافروں کو جواب دے اے اللہ تو حسان کی تائید روح القدس سے فرما۔ رواه البخاری ومسلم عن البراء رضی الله عنهُ۔

## حدیث بست و ہشتم (28)

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

اُهجُوا قُرَيشاًفَاِنَّهٗ اَشَدُّعليهم من رشقِ النّبلِ۔

یعنی قریشی کافروں کی برائیاں اور اُن کے عیوب بیان کرو کہ بیشک یہ کام تیر مارنے سے بھی زیادہ اُن پر سخت ہے۔ رواه مسلم عن سيدتنا عائشة الصديقة ام المؤمنين رضی الله تعالیٰ عنها۔

## حدیث بست و نہم (29)

سمعتُ رسولَ اللهِ صلى الله عليه وعلىٰ اٰله وسلم يقولُ لِحسّانَ انّ

---

(27): مشکوٰۃ شریف، باب بیان شعر ص۴۰۹/(28): مشکوٰۃ شریف ،باب بیان شعر ص۴۰۹/(29): مشکوٰۃ شریف، باب بیان شعر ص۴۰۹/

روحَ القدسِ لایزالُ یُؤیِّدُکَ مانافحتَ عن اللهِ ورسولِه وقالَتْ

سمعتُ رسولَ اللهِ صلی الله علیه وعلیٰ آلہٖ وسلم یقولُ ھَجَاھُمْ

حَسَّانُ فَشَفٰی وَاسْتَشْفٰی۔

یعنی میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم کو حسان سے فرماتے سُنا کہ روح القدس جبریل علیہ السلام تیری تائید فرماتے ہیں جب تک تو اللہ ورسول جل جلالہٗ وصلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم کی جانب سے اُن کے دشمنوں کے ساتھ مخاصمت ومدافعت کرتا رہتا ہے۔اور فرمایا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم کو فرماتے سُنا کہ حسان نے کافروں مشرکوں کے عیوب اُن کی برائیوں کا بیان کیا تو مسلمانوں کو اُس نے شفادی اور اپنے آپ بھی شفا حاصل کی۔رواہ مسلم عن ام المؤمنین الصدیقة رضی الله تعالیٰ عنہا۔

ف: اس مبارک حدیث سے معلوم ہوا کہ کافروں مرتدوں بدمذہبوں کے عیوب ونقائص بیان کرنے سے ایمان والوں کو شفا حاصل ہوتی ہے۔روحانی بیماریاں دور ہوتی ہیں۔کیونکہ دافع البلاء والوباء صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم الیٰ یوم الجزاء کے دشمنوں بدگویوں کا ردوطرد ہے۔ فالحمدلله علیٰ ذالك۔

## حدیث سیم (30)

کان رسولُ اللهِ صلی الله علیه وعلیٰ آلہٖ وسلم یَضَعُ لِحسانَ منبرافی المسجدِ یقومُ علیه قائمایُفَاخِرُ عن رسولِ اللهِ صلی الله علیه وعلیٰ الہٖ وسلم اَویُنافح ویقولُ رسولُ اللهِ صلی الله علیه وعلیٰ الہٖ وسلم

(30):سنن ابی داؤد باب ماجاء فی الشعر ج۲رص۶۸۴/ المسند لاحمدابن حنبل ج۶رص۷۲/التفسیر للبغوی ج۵رص۱۳۱/مشکوٰۃ شریف ص۴۱۰/

اِنَّ اللہَ یُؤَیِّدُ حسّانَ بروحِ القدسِ مانافحَ اوفاخر عن رسولِ اللہِ صلی اللہ علیہ وعلیٰ الہٖ وسلم۔

یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم حضرت حسان رضی اللہ عنہٗ کے لئے مسجد نبوی شریف میں منبر بچھایا کرتے کہ وہ اس پر کھڑے ہوکر حضور اقدس صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم کے لئے اور حضور اکرم کی طرف سے کافروں مشرکوں پر مفاخر حَسَبِیَّہ ونَسَبِیَّہ کا نظم میں بیان کیا کرتے تھے یا کفار ومشرکین کی ہجو و مذمت میں نظمیں پڑھا کرتے تھے۔اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم فرمایا کرتے تھے کہ بیشک اللہ تعالیٰ روح القدس سے حسان کی تائید فرماتا رہتا ہے۔جب تک حسان میری طرف سے مفاخرت و مُنَافَحَتُ کرتے رہتے ہیں۔رواہ البخاری عن سیدتنا ام المؤمنین عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

## حدیث سی ویکم (31)

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم کی بارگاہ بیکس پناہ میں حضرت کعب بن مالک رضی اللہ عنہٗ نے عرض کی:

اِنَّ اللہَ تعالیٰ قَدْاَنْزَلَ فی الشِّعرِ مَااَنْزَلَ ۔

یعنی بیشک اللہ تعالیٰ نے شعر کے بارے میں تو جو نازل فرمایا ہے وہ نازل ہی فرمادیا ہے۔

اور وہ اللہ تعالیٰ کا یہ ارشاد ہے:

وَالشُّعراءُ یَتَّبِعُھُمُ الغاونَ اَلَمْ تَرَاَنَّھُمْ فی کُلِّ وَادٍ یھیمونَ وانھم یقولونَ مالایفعلونَ ۔

یعنی اور شاعروں کی پیروی گمراہ کرتی ہے۔کیا تم نے نہ دیکھا کہ وہ ہرنالے میں سرگرداں پھرتے ہیں۔اور وہ کہتے ہیں جو نہیں کرتے (ترجمہ رضویہ)

---

(31): مشکوٰۃ شریف، ص۴۱۰،

حضور سرکارِ مدینہ صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم کے شعراء حضرت کعب بن مالک وحضرت حسان بن ثابت وحضرت عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم تھے۔حضرت کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ کفار ومشرکین کو اپنی نظموں میں جنگ وحرب سے خوفناک کیا کرتے تھے۔اور حضرت حسان رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ کفار ومشرکین کے نسبی وخاندانی عیوب ونقائص اپنے قصیدوں میں بیان کیا کرتے تھے اور حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ اپنے اشعار میں کفار ومشرکین کو اُن کے کفروشرک پر شرم وغیرت اور ننگ وعار دلایا کرتے تھے۔حضرت کعب رضی اللہ عنہٗ کی اس عرض کا مطلب یہ تھا کہ کیا اس قسم کے اشعار کہنا بھی ہمارے لئے ناجائز فرمادیا؟

فَقَالَ النبیُّ صلی اللہ علیہ وعلیٰ الہٖ وسلم اِنَّ الْمُؤمنَ یُجَاھِدُ بِسَیْفِہٖ وَلِسَانِہٖ وَالَّذِیْ نَفْسِیْ بِیَدِہٖ لکانّما تَرمُوبِہٖ نضح النبلِ۔

تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ بیشک ایمان والا اپنی تلوار سے بھی جہاد کرتا ہے اور اپنی زبان سے بھی جہاد کرتا ہے۔اس ذات کی قسم جس کے قبضۂ قدرت میں میری جان ہے۔بیشک تم اپنے اشعار کے ذریعے سے کافروں مشرکوں کے دلوں پر تیر برساتے ہو۔جس طرح تیروں سے ان کو زخمی کرتے ہو۔رواہ فی شرح السنۃ عن کعب بن مالک رضی اللہ عنہٗ۔

ف: اس حدیث شریف نے ارشاد فرمایا کہ اشعار میں کفار ومشرکین ومرتدین کی مذمت وہجو کرنا اس لئے کہ مسلمان اس کوسن کر اُن کے عقائد کفریہ سے متنفر وبیزار ہوکر اپنے اسلام اور اپنی سنیت کو ان کے دامِ مکروفریب میں پھنسنے سے بچائیں۔یہ بھی جہاد باللسان ہے۔

# حدیث سی و دوم (32)

حضور سرکار ربرِّ کارِدوعالم صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہٖ وسلم فرماتے ہیں۔

مامِنْ نبیٍّ بعثہُ اللہُ فِی اُمتِہٖ قبلی اِلّا کانَ لہٗ فی اُمتِہ حواریونَ واصحاب یأخذونَ بسنتِہٖ ویقتدونَ بامرِہٖ ثم انہا تخلف من بعدِہِم خلوف یقولونَ مالایفعلونَ ویفعلونَ مالایؤمرونَ فمَنْ جاھَدَھُمْ بِیَدِہٖ فہو مؤمنٌ ومَن جاھَدَھُمْ بِلِسَانِہٖ فہومؤمنٌ ومَنْ جاھَدَھُمْ بقلبِہٖ فہو مؤمنٌ ولیس وراء ذالک منَ الِایمانِ حَبَّۃ خردل

یعنی کوئی نبی اللہ تعالیٰ نے مجھ سے پہلے نہیں بھیجا مگر اس کی امت میں انصار واصحاب ہوتے رہے کہ وہ اپنے نبی کی سنت اس کے طریقہ پرعمل کرتے تھے اور اپنے نبی کے احکام وارشادات کی پیروی کرتے تھے (اور مجھے بھی ایسے ہی انصار واصحاب دیئے گئے) پھر یقیناً پیدا ہوں گے میری امت میں بُرے ناخلف لوگ جو کہیں گے، وہ کریں گے نہیں اور جو کریں گے اس کے مامور نہیں ہوں گے۔ تو جو اُن سے ہاتھ سے جہاد کرے گا وہ ایمان دار ہے۔ اور جو اُن بدمذہبوں سے زبان سے جہاد کرے گا وہ بھی ایمان والا ہے۔ اور جو زبان سے بھی اُن کا رد وطرد کرنے کی قدرت اُن کے عیوب کو بیان کرنے کی استطاعت نہیں رکھتا اور دل سے ان کو بدمذہب بددین جانتا اور اُن سے نفرت و بیزاری رکھتا ہے وہ بھی مؤمن مسلم ہے۔ اور اس کے بعد رائی کے دانے برابر بھی ایمان نہیں ہے یعنی اگر دل میں بھی اُن بدمذہبوں کو مبغوض اور دشمن ومنفور نہیں جانتا تو وہ ایمان دار ہی نہیں ہے۔ رواہ مسلم عن ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ۔

ف: اس حدیث شریف نے جہاد کی تین قسمیں بیان فرمائیں۔ (۱) جہادِ سنانی

---

(32): مشکوٰۃ شریف، ص۲۹، ر

